2: حقیقتاً مستوی علی العرش ہونے کی تین صورتیں ہیں:

الف: اللہ تعالیٰ عرش کے محاذات میں ہوں گے۔

ب: عرش سے متجاوز ہوں گے۔

ج: عرش سے کم ہوں گے۔

اگر عرش کے محاذات میں مانیں تو عرش چونکہ محدود ہے لہذا اللہ تعالیٰ کا محدود ہونا لازم آئے گا' اور متجاوز مانیں تو اللہ تعالیٰ کی تجزی یعنی تقسیم لازم آئے گی (اور تجزی یعنی تقسیم جسم کی ہوتی ہے اور جسم حادث ہے جبکہ اللہ تعالیٰ کی ذات قدیم ہے) اور اگر عرش سے کم مانیں تو عرش یعنی مخلوق کا اللہ تعالیٰ یعنی خالق سے بڑا ہونا لازم آئے گا' جبکہ یہ تینوں صورتیں محال اور ناممکن ہیں۔

3: اللہ تعالیٰ خالق ہیں جو کہ غیر محدود ہیں، عرش مخلوق ہے جو کہ محدود ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو عرش پر مانا جائے تو غیر محدود کا محدود میں سمانا لازم آئے گا جو کہ محال ہے۔

4: اگر اللہ تعالیٰ کو عرش پر حقیقتاً مانیں تو حقیقی وجود کے ساتھ کسی چیز پر ہونا یہ خاصیت جسم کی ہے اور اللہ تعالیٰ جسم سے پاک ہیں کیونکہ ہر جسم مرکب ہوتا ہے اور ہر مرکب حادث ہوتا ہے' جبکہ اللہ تعالیٰ قدیم ہیں۔

5: اگر اللہ تعالیٰ کو حقیقتاً عرش پر مانیں تو عرش اللہ تعالیٰ کے لئے مکان ہوگا اور اللہ تعالیٰ مکین ہوں گے اور ضابطہ ہے کہ مکان مکین سے بڑا ہوتا ہے، اس عقیدہ سے "اللہ اکبر" والا عقیدہ ٹوٹ جائے گا۔

6: اگر اللہ تعالیٰ کا فوق العرش ہونا مانیں تو جہتِ فوق لازم آئے گی اور جہت کو حد بندی لازم ہے۔ حد بندی محدود کی ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ غیر محدود ہیں۔

7: حد بندی کو جسم لازم ہے جبکہ اللہ تعالیٰ جسم سے پاک ہے۔

8: اگر اللہ تعالیٰ کو فوق العرش مانیں تو عرش اس کے لئے مکان ہوگا اور مکان اپنے مکین کو محیط ہوتا ہے اور مکین محاط ہوتا ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ محیط ہیں محاط نہیں' قرآن کریم میں ہے: "وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطًا۔" کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز کو محیط ہے۔

## مسلک اہل السنت پر اعتراضات کے جوابات:

### اعتراض نمبر 1:

اگر اللہ تعالیٰ کو ہر جگہ مانا جائے تو کیا اللہ تعالیٰ بیت الخلاء میں بھی موجود ہے؟ اگر کہیں کہ "نہیں" تو ہر جگہ ہونے کا دعویٰ ٹوٹ گیا اور اگر کہیں "ہے" تو اللہ تعالیٰ کی بے ادبی ہے۔

**جواب نمبر 1:** بعض چیزوں کو اجمالاً بیان کریں تو مناسب اور ادب ہے، اگر تفصیلات بیان کریں تو خلافِ ادب ہے مثلاً:

مثال نمبر 1: سسر اپنے داماد کو کہے: "میری بیٹی کے حقوق کا خیال رکھنا"، تو اجمالاً قول ہونے کی وجہ سے یہ ادب ہے لیکن اگر وہ تمام حقوق ایک ایک کر کے گنوانا شروع کر دے تو یہ خلاف ادب ہے۔

مثال نمبر 2: "سر سے لے کر پاؤں تک تمام جسم کا خالق اللہ ہے" یہ کہنا ادب ہے لیکن تفصیلاً ایک ایک عضو کا نام لے کر یہی بات کہی جائے تو یہ خلافِ ادب ہے۔

اسی طرح "اللہ تعالیٰ ہر جگہ ہے" یہ اجمالاً کہنا تو مذکورہ قاعدہ کی رو سے درست اور ادب ہے لیکن تفصیلاً ایک ایک جگہ کا جس میں ناپسندیدہ جگہیں بھی شامل ہوں، نام لے کر کہا جائے تو یہ بے ادبی ہونے کی وجہ سے غلط ہوگا۔ لہذا ایسا سوال کرنا ہی غلط، نامناسب اور ناجائز ہے۔

جواب نمبر 2: یہ اعتراض تب پیدا ہوتا ہے جب اللہ تعالیٰ کو وجود بمعنی "جسم" کے ساتھ مانیں جیسے قرآن کریم کو بیت الخلاء میں لے کر جانا قرآن کی توہین اور بے ادبی ہے حالانکہ ہر حافظ جب بیت الخلاء جاتا ہے تو قرآن اس کے سینے میں موجود ہوتا ہے لیکن بے ادبی نہیں، کیونکہ قرآن جسم سے پاک ہے، ایسے ہی ہم اللہ تعالیٰ کا جسم ہی ثابت نہیں کرتے تو بے ادبی لازم نہیں آتی۔

جواب نمبر 3: رمضان مبارک کا مہینہ ہر جگہ مبارک ہے۔ اگر کوئی شخص پوچھے کہ بیت الخلاء میں رمضان ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو ہر جگہ رمضان نہیں، اگر ہے تو بیت الخلاء میں بابرکت کیسے؟ تو اس کا یہ سوال لغو ہوگا کیونکہ جب رمضان کا جسم نہیں ہے تو ہر جگہ ماننے میں کوئی بے ادبی نہ ہوگی اور یہ ہر جگہ بابرکت ہوگا۔ اسی طرح جب اللہ کا جسم نہیں تو ہر جگہ ماننے میں بے ادبی نہیں۔

جواب نمبر 4: (از قلم: عباس خان) فرقہ سلفیہ کہتا ہے کہ اللہ کا علم ہر جگہ ہے تو کیا خیال ہے کہ باتھ روم میں بھی ہے، یہ اعتراض الثاان پر پڑتا ہے۔

## اعتراض نمبر 2:

اگر اللہ تعالیٰ کو ہر جگہ مانیں تو اس سے حلول اور اتحاد لازم آئے گا۔

جواب: حلول اور اتحاد تب لازم آئے گا جب اللہ تعالیٰ کے لئے جسم مانا جائے' جبکہ اللہ تعالیٰ جسم سے پاک ہیں۔

فائدہ: دو چیزوں کا اس طرح یک ہونا کہ ہر ایک کا وجود باقی رہے "اتحاد" کہلاتا ہے جیسے آملیٹ اور دو چیزوں کا اس طرح ایک ہونا کہ ایک چیز کا وجود ختم ہوجائے "حلول" کہلاتا ہے جیسے شربت۔

جواب نمبر 2: (از قلم: عباس خان) کسی چیز میں حلول کرنا یا کسی چیز کے ساتھ اتحاد کرنا مخلوق کی صفت ہے اللہ مخلوق کی صفات سے پاک ہے۔
اور ان کے اس اعتراض سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ اللہ تعالیٰ کی ذات کو کوئی جسم جیسی کوئی چیز مانتے ہیں جس کے متعلق کہا جائے کہ اگر یہاں ہے تو لازماً اتحاد ہوگا حلول ہوگا۔ یہ بھی اللہ کو نعوذ باللہ ایسا ہی خیال کرتے ہیں اس لئے یہ سوال اٹھاتے ہیں۔

## غیر مقلدین کے دلائل اور ان کے جوابات:

## قرآنی آیات:

1: اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں: ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ۔ (سورہ حدید 4، سورہ رعد: 2، طٰہٰ: 5، سجدہ: 4)

جواب نمبر 1: اس کا معنی "عرش پر اللہ کا غالب ہونا" ہے، جیسا کہ امام بخاری رحمہ اللہ نے اس کا معنی: "اَیْ عَلَا عَلَى الْعَرْشِ" (صحیح بخاری: کتاب التوحید، باب وکان عرشہ علی الماء) نقل کیا ہے اور عربی زبان میں "استوی" بمعنی "غالب ہونا" استعمال ہوتا رہتا ہے۔ ایک شاعر نے بشر بن مروان کی مدح میں یہ شعر کہا تھا:

قَدِ اسْتَوٰى بِشْرٌ عَلَى الْعِرَاقِ
مِنْ غَيْرِ سَيْفٍ وَّ دَمٍ مُّهْرَاقِ

(کتاب الاسماء والصفات للبیہقی: ج2 ص153)

ترجمہ: بشر بن مروان نے بغیر جنگ اور خونریزی کے عراق پر غلبہ پالیا۔

ایک اور شاعر نے کہا:

فَلَمَّا عَلَوْنَا وَ اسْتَوَيْنَا عَلَيْهِمْ
جَعَلْنَاهُمْ مَرْعٰى لِنَسْرٍ وَّ طَائِرٍ

(التعلیق علی کتاب الاسماء والصفات للبیہقی:ج2ص154)

ترجمہ: جب ہم ان پر چڑھ دوڑے اور ان پر غلبہ پالیا تو انھیں (ٹکڑے ٹکڑے کر کے) گدھوں اور پرندوں کے کھانے کے لیے چھوڑ دیا۔

**اشکال:** اگر کوئی کہے کہ عرش کی کیا تخصیص ہے، جب کہ اللہ تو آسمان، زمین اور دیگر مخلوقات پر بھی غالب ہے، تو عرش کو خاص کیوں کیا گیا؟

**جواب:** عرش کائنات کا مکانِ آخر ہے تو مکانِ آخر تک غلبہ بتانے کے لیے عرش کا ذکر کیا۔ جیسا ایک آدمی کے پاس سائیکل، موٹر سائیکل اور کار ہو تو وہ اپنی ملکیت اور مالی رتبہ بتانے کے لیے یہ کہے: "میرے پاس کار ہے" تو اس کا یہ معنی نہیں کہ اس کے پاس سائیکل اور موٹر سائیکل رکھنے کی اہلیت نہیں۔

**جواب نمبر 2:** اگر استویٰ علی العرش سے اللہ تعالیٰ کا حقیقتاً عرش پر ہونا مراد لیں تو قرآن کریم کی بہت ساری ان آیات کا ان آیات سے تعارض لازم آتا ہے جن میں اللہ تعالیٰ کے فوق العرش ہونے کی بجائے فی السماء یا ہر جگہ ہونے کا ذکر موجود ہے جیسے:

"وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ" (سورہ البقرۃ:115)

ترجمہ: اور مشرق و مغرب سب اللہ ہی کی ہیں، لہذا جس طرف بھی تم رخ کرو گے وہیں اللہ کا رخ ہے۔

"وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ" (سورہ ق:16)

ترجمہ: ہم اس کی شہ رگ سے زیادہ اس کے قریب ہیں۔

"ءَاَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَآءِ" (سورۃ الملک:16) [کیا تم کو اس (اللہ تعالیٰ) کا جو آسمان میں ہے، خوف نہیں رہا]

وغیرہ کا اس آیت سے تعارض لازم آتا ہے جبکہ قرآن کریم میں قطعاً تعارض نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد مبارک ہے:

"وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا۔" (سورۃ النساء:82)

ترجمہ: اگر یہ قرآن اللہ کے علاوہ کسی اور کی طرف سے ہوتا تو لوگ اس میں بہت اختلاف پاتے۔

**جواب نمبر 3:** بہتر یہ ہے کہ جواب یوں دیا جائے کہ یہ متشابہات میں سے ہے اور اس کا معنی اللہ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔ اس پر کسی قسم کا اشکال نہ ہو گا اور آیات کا تعارض بھی لازم نہیں آئے گا۔

2: وہ تمام آیات جن سے اللہ تعالیٰ کا جہتِ علو یعنی جانبِ بلندی کی طرف ہونا ثابت ہوتا ہے مثلاً

1: اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ (سورہ فاطر:10)

ترجمہ: اسی کی طرف پاکیزہ کلام چڑھتا ہے۔

جواب: یہ کنایہ حسنِ قبول سے ہے۔ چنانچہ امام ابوبکر البیھقیؒ فرماتے ہیں:

صُعُوْدُ الْكَلِمِ الطَّيِّبِ وَالصَّدَقَةِ الطَّيِّبَةِ اِلَى السَّمَاءِ عِبَارَةٌ عَنْ حُسْنِ الْقُبُوْلِ لَهُمَا.

(کتاب الاسماء والصفات ج2ص168)

کلمات طیبہ اور صدقہ طیبہ کا آسمان کی طرف چڑھنا ان کے حسنِ قبول سے عبارت ہے۔

2: وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ (سورۃ الانعام:18)

ترجمہ: وہ اپنے بندوں پر غالب ہے۔

غیر مقلدین کہتے ہیں کہ اللہ غالب تب ہو گا جب سب سے اوپر ہو۔

جواب: فوقیت سے مراد فوقیتِ حسی نہیں بلکہ فوقیتِ مرتبہ اور فوقیتِ قدرت ہے۔ دلیل اس پر "وَهُوَ الْقَاهِرُ" ہے جیسے غلام دوسری منزل پر اور آقا پہلی منزل پر ہو تو کہتے پھر بھی یہی ہیں کہ آقا اپنے غلام پر غالب ہے۔

3: ءَاَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَاءِ (سورۃ الملک:16)

ترجمہ: کیاتم کو اس (اللہ) کا جو آسمانوں میں ہے، خوف نہیں رہا۔

جواب نمبر 1: مَنْ فِي السَّمَاءِ سے مَنْ عَظُمَ شَانُہٗ مراد ہے۔

جواب نمبر 2: اگر اس کا حقیقی معنیٰ ہی مراد لیں تو پھر بھی یہ غیر مقلدین کے موقف فوق علی العرش کے خلاف ہے۔

4: تَعْرُجُ الْمَلٰئِكَةُ وَالرُّوحُ اِلَيْهِ (سورۃ المعارج:4)

جواب: محل امر مراد ہے کہ وہاں سے فرشتے امر لاتے ہیں۔

5: بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ (سورۃ النساء:158)

ترجمہ: بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی طرف اٹھالیا۔

جواب: امام ابوعبداللہ محمد بن احمد القرطبیؒ نے اس آیت کی بہترین تفسیر اور مطلب بیان کیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں:

"اَیْ اِلَی السَّمَاءِ وَاللّٰهُ تَعَالٰی مُتَعَالٍ عَنِ الْمَكَانِ۔" (الجامع لاحکام القرآن للقرطبی ج2 ص12)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمان کی طرف اٹھایا اور اللہ تعالیٰ مکان سے پاک ہے۔

امام فخر الدین رازی فرقہ مُشبّہ (جو اللہ تعالیٰ کے لیے اس آیت سے جہت ثابت کرتے ہیں) کی تردید کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"اَلْمُرَادُ الرَّفْعُ اِلٰی مَوْضِعٍ لَا یَجْرِیْ فِیْهِ حُكْمُ غَیْرِ اللّٰهِ۔" (تفسیر الفخر الرازی ج11 ص102 تحت قولہ تعالیٰ بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ)

ترجمہ: "رَفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ" سے مراد ایسے مقام کی طرف اٹھانا ہے جہاں غیر اللہ کا حکم نہیں چلتا۔

فائدہ: دنیا میں حقیقی اختیار ہر چیز پر اللہ تعالیٰ کا ہے۔ اگر ظاہری اختیار بندے کا ہو تو نسبت بندے کی طرف ہوتی ہے جیسے زکریا علیہ السلام کا مریم علیہا السلام کا کھانا دینا لیکن جو اللہ کی طرف سے ملے جس میں بندے کو اختیار نہیں تھا اس کو ﴿مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ﴾ فرمایا۔ دین میں کمی بیشی کا اختیار چونکہ بندے کے پاس نہیں، اس لیے فرمایا: ﴿اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ﴾ شہید کو جو بعد الموت رزق ملتا ہے اس میں بھی بندے کے اختیار کو دخل نہیں ہوتا اس لئے ﴿عِنْدَ رَبِّهِمْ یُرْزَقُوْنَ﴾ فرمایا۔ عرف میں اگر کوئی آدمی اپنے گھر سے دوسرے شہر چلا جائے تو نسبت اس کی طرف ہوتی ہے، مثلاً فلاں بندہ لاہور یا کراچی چلا گیا، لیکن اگر کوئی بندہ دنیا کو چھوڑ کر قبر میں چلا جائے تو نسبت اللہ کی طرف کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے پاس چلا گیا ہے کیونکہ موت میں اختیار اللہ تعالیٰ کا ہے اور لاہور جانے میں ظاہری اختیار بندے کا ہے۔

## احادیث مبارکہ:

1: حضرت معاویہ بن الحکم السلمیؓ فرماتے ہیں:

كَانَتْ لِيْ جَارِيَةٌ تَرْعٰى غَنَمًا لِيْ قِبَلَ اُحُدٍ وَالْجَوَّانِيَّةِ فَاطَّلَعْتُ ذَاتَ يَوْمٍ فَاِذَا الذِّئْبُ قَدْ ذَهَبَ بِشَاةٍ عَنْ غَنَمِهَا وَاَنَا رَجُلٌ مِنْ بَنِيْ آدَمَ اٰسَفُ كَمَا يَاْسَفُوْنَ لٰكِنِّيْ صَكَكْتُهَا صَكَّةً فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ و سلم فَعَظَّمَ ذٰلِكَ عَلَيَّ. قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَفَلَا اُعْتِقُهَا؟ قَالَ: اِئْتِنِيْ بِهَا. فَاَتَيْتُهُ بِهَا فَقَالَ لَهَا: اَيْنَ اللّٰهُ؟ قَالَتْ: فِي السَّمَاءِ. قَالَ مَنْ اَنَا؟ قَالَتْ: اَنْتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ. قَالَ: اَعْتِقْهَا فَاِنَّهَا مُؤْمِنَةٌ.

(صحیح مسلم ج1 ص203، 204 باب تحریم الکلام فی الصلوۃ الخ)

ترجمہ: میری ایک باندی تھی، جو احد اور جوانیہ کی طرف بکریاں چراتی تھی۔ ایک دن میں وہاں آنکلا تو دیکھا کہ ایک بھیڑیا ایک بکری کو لے گیا ہے۔ آخر میں بھی آدمی ہوں مجھ کو بھی غصہ آجاتا ہے۔ میں نے اس کو ایک طمانچہ مارا۔ پھر میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا تو رسول اللہ ﷺ نے میرا یہ فعل بہت بڑا قرار دیا۔ میں نے کہا یا رسول اللہ! کیا میں اس باندی کو آزاد نہ کردوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا اس کو میرے پاس لے آو۔ میں آپ ﷺ کے پاس

لے کر گیا۔ آپ ﷺ نے اس سے پوچھا اللہ کہاں ہے؟ اس نے کہا آسمان میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں کون ہوں؟ اس نے کہا آپ اللہ کے رسول ہیں۔ (یعنی آپ ﷺ کو اللہ نے بھیجا ہے) تب آپ ﷺ نے فرمایا اس کو آزاد کر دے اس لیے کہ یہ مؤمنہ ہے۔

**جواب نمبر 1:** یہ حدیث ضعیف ہے کیونکہ متناً مضطرب ہے۔

(کتاب الاسماء والصفات ج2 ص164، تلخیص الحبیر للامام ابن حجرؒ ج3 ص223 کتاب الکفارات)

اور متن میں اضطراب وجہ ضعف ہوتا ہے۔

(تقریب النووی مع شرحہ التدریب: ص234)

**جواب نمبر 2:** اگر اس حدیث کو سنداً و متناً صحیح و قابلِ استدلال مان بھی لیا جائے تو یہ حدیث خود غیر مقلدین کے خلاف ہے کیونکہ ان کا دعویٰ توفوق العرش ہونے کا ہے اور اس سے تو اللہ تعالیٰ کا "فی السماء" ہونا لازم آتا ہے۔

**جواب نمبر 3:** ہر آدمی بقدرِ عقل مکلف ہوتا ہے۔ باندی کا جواب واقع کے مطابق درست نہ تھا، لیکن اس میں عقل ہی اتنی تھی کہ جواب اس کی عقل کے بقدر ہونے کی وجہ سے اس کا ایماندار ہونا تسلیم کر لیا گیا۔ لہٰذا اس سے اللہ کے محض "فی السماء" ہونے پر استدلال نہیں کیا جا سکتا جیسا کہ حضرت حذیفہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ایک شخص کو موت آئی۔ جب اس کو زندگی کی کوئی امید نہ رہی تو اس نے اپنے گھر والوں سے وصیت کی کہ جب میں مر جاؤں تو میرے لیے بہت سی لکڑیاں جمع کر کے آگ جلانا اور مجھے اس میں ڈال دینا، یہاں تک کہ جب آگ میرے گوشت کو کھا لے اور ہڈیوں تک پہنچ جائے تو تم ان ہڈیوں کو پیس لینا اور پھر مجھے (یعنی پسی ہوئی ہڈیوں کو) کسی گرم یا کسی تیز ہوا چلنے والے دن دریا میں ڈال دینا (چنانچہ ایسا ہی کیا گیا)

فَجَمَعَهُ اللهُ فَقَالَ: لِمَ فَعَلْتَ؟ قَالَ: مِنْ خَشْيَتِكَ. فَغَفَرَ لَهٗ۔ (صحیح البخاری ج1 ص495 باب بلا ترجمہ، بعد باب حدیث الغار)

پھر اللہ تعالیٰ نے اس کو جمع کر کے فرمایا کہ تو نے ایسا کیوں کیا؟ اس نے عرض کیا تیرے خوف کی وجہ سے۔ پس خدا نے اس کو بخش دیا۔

اس روایت میں مذکور شخص کا خوفِ خدا کی وجہ سے ایسی خلاف شریعت وصیت کرنا اور پھر اس کے گھر والوں کا اس پر عمل کرنا، واقع میں اسے اللہ کے سامنے حاضری سے نہ بچا سکا، لیکن چونکہ اس میں عقل ہی اتنی تھی لہٰذا اس کا یہ عمل و عذر اس کی عقل کے بقدر ہونے کی وجہ سے قبول کر کے اسے بخش دیا گیا۔ یہاں بھی ایسی خلاف شریعت وصیت کرنے، اس پر عمل اور بوجہ عمل اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش نہ ہونے پر استدلال نہیں کیا جا سکتا۔

2: حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"يَنْزِلُ اللهُ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا كُلَّ لَيْلَةٍ حَتّٰى يَمْضِيَ ثُلُثُ اللَّيْلِ الْاَوَّلِ."

(صحیح مسلم ج1 ص258 باب صلوۃ اللیل وعدد رکعات النبی ﷺ فی اللیل الخ)

ترجمہ: ہر رات اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا کی طرف نزول فرماتے ہیں جب رات کا پہلا تہائی حصہ گزر جاتا ہے۔

اس سے معلوم ہوا اللہ تعالیٰ اوپر ہے۔

**جواب نمبر 1:** نزول سے مراد نزولِ رحمت ہے۔

**جواب نمبر 2:** اگر اس کا حقیقی معنی مراد ہو تو یہ تمہارے عقیدے کے خلاف ہے کیونکہ جب آسمان پر ہوں گے تو فوق العرش نہیں ہوں گے۔

## عقلی دلائل:

۱: اللہ تعالیٰ عرش پر ہیں اسی لیے تو نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہم کلام ہونے کے لئے عرش پر بلایا۔

**جواب:** ہم کلام ہونے کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عرش پر بلانا اگر عرش پر ہونے کی دلیل ہے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کوہِ طور پر بلانا اللہ تعالیٰ کے

کوہِ طور پر ہونے کی دلیل ہے اور ہر نمازی کا مسجد میں جا کر اللہ سے بات کرنا ہر مسجد میں ہونے کی دلیل ہے۔ کلامِ الٰہی تجلیٔ الٰہی کا نام ہے' چاہے اس کے ظہور کے لئے انتخاب عرش کا ہو یا کوہ طور کا ہو یا منصور حلاجؒ کی زبان کا ہو۔

۲ : بوقت دعا ہاتھ اوپر کی جانب اٹھائے جاتے ہیں جو دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ عرش پر ہیں۔

جواب: اللہ تعالیٰ جہت سے پاک ہیں لیکن تمام جہات کو محیط ہے' لیکن بندے کے قلبی استحضار کے لئے بعض اعمال کے لئے بعض جہات کا تعین فرما دیتے ہیں۔ جیسے نماز کے لئے جہت کعبہ کو قبلہ قرار دیا، دعا کے لئے جہتِ فوق کو قبلہ قرار دیا اور نہایت اعلیٰ درجہ کے قربِ الٰہی کے حصول کے لئے جہتِ ارض کو قبلہ قرار دیا اور قرآن مجید میں حکم دیا: "وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ" (اور سجدہ کرو اور ہم سے قریب ہو جاؤ)

فائدہ: ہمارا نظریہ ہے کہ آپ ﷺ کے جسم اطہر سے لگنے والی مٹی کے ذرات کعبہ سے بھی اعلیٰ ہیں۔ دلیل یہ ہے کہ عظمت کا اظہار تجلیات الٰہیہ کے ظہور پر ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی پر سب سے زیادہ تجلیاتِ الٰہیہ کا ظہور ہوتا ہے۔ اس لیے آپ علیہ السلام کے جسم کو لگنے والی مٹی عرش و کعبہ سے افضل ہے۔

اس پر غیر مقلدین یہ اعتراض کرتے ہیں:

اعتراض: اگر یہ ذرات کعبہ سے بھی اعلیٰ ہیں تو سجدہ کعبہ کی طرف نہ کرو بلکہ روضہ رسول ﷺ کی طرف منہ کر کے کرو۔

جواب نمبر 1: ہم کہتے ہیں کہ یہ ضروری نہیں کہ افضل ہی کو قبلہ بنایا جائے۔ اگر آپ کا یہی اصول ہے تو آپ کے ہاں عرش کعبۃ اللہ سے افضل ہے تو آپ نماز میں اپنا منہ عرش کی طرف کیوں نہیں کر لیتے؟؟

جواب نمبر 2: کعبہ مرکز عبادت اور روضہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم مرکز عقیدت۔

۳ : اللہ تعالیٰ کی طرف نسبت کرنے کے لئے عموماً اوپر کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ عرش پر ہیں۔

جواب نمبر 1: اللہ تعالیٰ جہاتِ ستہ سے اگرچہ پاک ہیں' لیکن تمام جہات کو محیط بھی ہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطًا (سورۃ النساء:126) [اللہ تعالیٰ ہر چیز کو محیط ہے] اور جہاتِ ستہ میں سے جہتِ علو کو باقی جہات پر عقلاً فوقیت حاصل ہے۔ اس لئے علوِ مرتبہ اور تعظیم کا خیال کرتے ہوئے اشارہ اوپر کیا جاتا ہے۔ جیسے استاذ کی آواز دورانِ سبق تمام جہات کی طرف منتقل ہوتی ہے لیکن استاد کے سامنے بیٹھ کر آواز کو سننا ادب ہے اور پیچھے بیٹھ کر سننا بے ادبی ہے۔

جواب نمبر 2: اللہ اوپر نہیں بلکہ "محل امر" اوپر ہے۔ بہرحال اس کی توجہ محل امر کی طرف ہے اور محل امر چونکہ اوپر کی طرف ہے اس لیے اشارہ بھی اوپر ہے۔

فائدہ:

یہاں چند ایک عبارات نقل کرنا ضروری ہے جن کی بنیاد پر یہ سمجھا گیا ہے کہ "معیت" سے مراد "معیت ذاتیہ" ہے۔

[ ۱ ] : مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد رفیع عثمانی حفظہ اللہ رئیس دارالعلوم کراچی نے فرمایا:

"اللہ رب العزت کی ذات تو ایسی عظیم ہے کہ اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور وہ کسی خاص مقام تک محدود نہیں ہے، کعبہ بیت اللہ ہے تو اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے اندر موجود ہے اس کے سوا کہیں اور موجود نہیں، ایسا نہیں بلکہ وہ تو ہر جگہ ہے۔ قرآن کریم نے فرمایا:

﴿وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَ مَا كُنْتُمْ﴾

تم جہاں کہیں ہو اللہ تمہارے ساتھ ہے۔

یعنی تم جہاں بھی ہوتے ہو اللہ تمہارے ساتھ ساتھ ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہر وقت ہمارے ساتھ ہے، اس وقت بھی ساتھ ہے، تمہارے ساتھ بھی ہے اور میرے ساتھ بھی۔ اور قرآن کریم میں ارشاد فرمایا گیا:

﴿وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ﴾ (سورۃ ق، آیت نمبر ۱۶)

اور ہم انسان کی شہ رگ سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں۔

انسان کی شہ رگ کتنی قریب ہوتی ہے، جسم کا حصہ ہے لیکن فرمایا کہ ہم ہر انسان کے اس سے بھی زیادہ قریب ہیں۔ تو اللہ رب العزت کی ذاتِ اقدس تو لامحدود ہے وہ کسی خاص مکان کے ساتھ محدود نہیں ہے، کسی خاص مکان کے ساتھ مقید نہیں ہے۔ چنانچہ عرش پر بھی ہے، آپ کے ساتھ بھی ہے اور میرے ساتھ بھی، ہر ایک کے ساتھ ہے اور ہر جگہ ہے۔ مدینہ میں بھی ہے اور مکہ میں بھی۔ ہر آسمان پر ہے عرش پر بھی ہے اور کرسی پر بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہر جگہ ہے تو اس لحاظ سے ہر جگہ ہی افضل ہے۔"

(ماہنامہ البلاغ: ربیع الاول ۱۴۳۴ھ / فروری ۲۰۱۴ء ص21 خطاب حضرت مولانا محمد رفیع عثمانی)

**[ ۲ ] :** حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ سے کسی نے معیت و قربِ خداوندی کے بارے میں سوال کیا، جس کا آپؒ نے جواب دیا۔ سوال و جواب کا عبارت من عن نقل کی جاتی ہے۔

"مسئلہ: قَالَ اللّٰهُ تَعَالیٰ: نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ وَقَالَ :وَهُوَ مَعَكُمْ الآية فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَقُوْلُ اِنَّ الْقُرْبَ بِاعْتِبَارِ الذَّاتِ وَالْوَصْفِ وَيَقُوْلُ بَعْضُ النَّاسِ اِنَّ الْقُرْبَ بِحَسْبِ الْوَصْفِ فَقَطْ. فَاَىُّ الْحِزْبَيْنِ عَلَى الصَّوَابِ وَاَىُّ الْفَرِيْقَيْنِ عَلَى الْحَقِّ ؟ وَاِنْ كَانَ اللّٰهُ قَرِيْبًا بِالذَّاتِ ؛هَلْ يَقْرُبُ مَعَ كَوْنِ اسْتِوَائِهٖ عَلَى الْعَرْشِ اَمْ لَا ؟ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ بِالْقُرْبِ الْوَصْفِيِّ يَدَّعُوْنَ بِالْقَائِلِيْنَ بِالْقُرْبِ الذَّاتِيِّ اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِقَوْلِهِمْ بِالْقُرْبِ الذَّاتِيِّ .هَلْ يَجُوْزُ نِسْبَةُ الْكُفْرِ اِلٰى مَنْ قَالَ اِنَّ الْقُرْبَ ذَاتِيٌّ اَمْ لَا ؟

الجواب: لَمَّا كَانَ الْمُتَبَادَرُ عِنْدَ الْعَامَّةِ مِنَ الْمَعِيَّةِ الذَّاتِيَّةِ هِىَ الْمَعِيَّةُ الْجِسْمَانِيَّةُ اَبْطَلَهَا الْعُلَمَآءُ وَ كَفَّرَ بَعْضُهُمُ الْقَائِلِيْنَ بِهَا، وَلَوْ اُرِيْدَ بِهَا الْمَعِيَّةُ غَيْرُ الْمُتَكَيِّفَةِ فَلَا مَحْذُوْرَ فِى الْقَوْلِ بِهَا، وَالْاِمْتِنَاعَ فِى اجْتِمَاعِهَا بِالْاِسْتِوَاءِ لِاَنَّ الذَّاتَ لَيْسَتْ بِمُتَنَاهِيَةٍ وَالْمَعِيَّةُ لَيْسَتْ بِمُتَكَيِّفَةٍ ،وَمَنْ لَمْ يَقْدِرْ عَلٰى اعْتِقَادِهَا بِلَا كَيْفِيَةٍ فَالْاَسْلَمُ لَهٗ اَنْ يَّقُوْلَ بِالْمَعِيَّةِ الْوَصْفِيَّةِ (اى العلمية) فَقَطْ ،وَبِهٰذَا التَّقْرِيْرِ خَرَجَ الْجَوَابُ مِنْ كُلِّ سُوَالٍ وَارْتَفَعَ كُلُّ اِشْكَالٍ .وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ عَنْ كُلِّ مَكَانٍ وَخَيَالٍ"

(بوادر النوادر از حضرت تھانویؒ ص50،51)

**ترجمہ:** مسئلہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ہم اس کی شہ رگ سے زیادہ اس کے قریب ہیں۔ ایک اور مقام پر فرمایا: اور وہ اللہ تعالیٰ تمہارے ساتھ ہے۔ بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا قرب ذات اور وصف دونوں کے اعتبار سے ہے اور بعض یہ کہتے ہیں کہ قرب فقط وصف کے اعتبار سے ہے۔ ان میں سے کس کا موقف درست ہے اور کون حق پر ہے؟ اور اگر اللہ تعالیٰ بالذات قریب ہو تو کیا عرش پر مستوی ہوتے ہوئے قریب ہو گیا نہیں؟ پھر جو لوگ قربِ وصفی کے قائل ہیں وہ قرب ذاتی کے قائلین کے بارے میں یہ کہتے ہیں کہ یہ لوگ قربِ ذاتی کے قول کی وجہ سے کافر ہیں۔ تو جس شخص نے کہا کہ قرب ذاتی ہے' کیا اس شخص کو کافر کہنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:** چونکہ "معیت ذاتیہ" کہنے سے عوام کا ذہن فوراً "معیتِ جسمانیہ" کی طرف جاتا ہے اس لیے علماء نے ایسا کہنے سے روک دیا اور بعض علماء نے معیتِ ذاتیہ کے قائلین کو کافر تک کہہ دیا اور اگر معیت ذاتیہ سے مراد "معیت بلا کیف" لی جائے تو اس نظریہ کا قائل ہونے میں کوئی حرج نہیں، اور معیتِ غیر متکیفہ کو استواء (علی العرش) کے ساتھ جمع کرنا ممتنع بھی نہیں ہے، اس لیے کہ ذات باری تعالیٰ متناہی نہیں اور معیت متکیفہ نہیں، اور جو شخص معیت بلا کیفیت کے اعتقاد پر قدرت نہ رکھتا ہو تو اس کے لئے بہتر یہی ہے کہ وہ معیتِ وصفیہ، یعنی علمیہ کا قائل ہو جائے۔ اس تقریر سے سارے سوال ختم ہو گئے اور سارے اشکالات حل ہو گئے اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں جو بڑا ہے اور ہر مکان اور خیال سے پاک ہیں۔

**[ ۳ ] :** حضرت مجدد الف ثانیؒ فرماتے ہیں:

’’آگاہ ہو کہ فوق العرش کا ظہور تجھے وہم میں نہ ڈالے کہ حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ کا مقام وقرار عرش کے اوپر ہے اور جہت ومکان اس کے لئے ثابت ہے۔ تَعَالَى اللّٰهُ عَنْ ذٰلِكَ وَعَمَّا لَا يَلِيْقُ بِجَنَابِ قُدُسِهٖ تَعَالٰى (اللہ تعالیٰ کی پاک ذات ایسی باتوں سے جو اس کے لائق نہیں ہیں، برتر اور بلند ہے)‘‘

(مکتوبات امام ربانیؒ: ج2 ص53)

مزید فرماتے ہیں:

’’اور یہ بھی مناسب نہیں کہ حق تعالیٰ کو عرش کے اوپر جانیں اور فوق کی طرف ثابت کریں۔ کیونکہ عرش اور اس کے ماسوا سب کچھ حادث اور اسی کا پیدا کیا ہوا ہے۔ مخلوق وحادث کی کیا مجال ہے کہ خالق قدیم کا مکان اور جائے قرار بن سکے۔‘‘

(مکتوبات امام ربانیؒ: ج2 ص225)

[۴] : قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں:

’’حق تعالیٰ باوجود وراء الوراء کے قریب عبد کے ہے ’’وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ‘‘ ایسے تشاویش کی ضرورت نہیں اور ’’مَعَكُمْ‘‘ علم سے معیت تعبیر کرنا کچھ حاجت نہیں ’’هُوَ‘‘ ضمیر ذات ہے جہاں علم وہاں ذات۔ پس تکلف کی کیا حاجت ہے؟ حق تعالیٰ فوق، تحت سے بری ہے۔ فوق اور تحت اور ہر جا موجود ہے عروج روح وقلب کا فوق کی جانب اس خیال سے نہیں ہے کہ حق تعالیٰ فوق العرش ہے۔ نہیں سب جگہ ہے قلب مومن کے اندر بھی ہے پس فوق کا خیال مت کرو۔‘‘ (مکاتیب رشیدیہ ص42)

[۵] : حضرت مولانا محمود الحسن گنگوہی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

’’خدا ہر جگہ موجود ہے۔‘‘

(ملفوظات فقیہ الامت: ج2 ص14)

[٦] : عارف باللہ حضرت اقدس مولانا شاہ حکیم محمد اختر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

’’بس ایک بات عرض کرتا ہوں، بعض لوگ مخلوق کے سامنے گناہ سے بچتے ہیں، دو چار دوست بیٹھے ہوں ہاں ان کے سامنے گناہ نہیں کرتے کیونکہ مخلوق کے سامنے ذلیل ہو جائیں گے یا مخلوق ان سے انتقام لے سکتی ہے، لیکن میں یہ پوچھتا ہوں کہ جس خلوت اور تنہائی میں انسان گناہ کرتا ہے اس وقت خدا اس کے ساتھ ہے یا نہیں؟ تو مخلوق زیادہ طاقتور یا خالق زیادہ طاقتور ہے؟ بڑی طاقت کے سامنے تو گنا کرتے خوف نہ لگا اور کمزور مخلوق کے ڈر سے گناہ چھوڑ رہا ہے! اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ جہاں بھی تم ہو اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ اتنی عظیم الشان والا ہمارے، آپ کے حجروں اور کمروں میں ساتھ ہے، کوٹھڑیوں میں ساتھ ہے، لیکن انسان کی فطرت دیکھیے کہ چند انسان اس کو دیکھ رہے ہوں تو وہاں گناہ سے بچتا ہے اور پھر گناہ کے لیے تنہائی تلاش کرتا ہے، راستے بند کرتا ہے، دروازے بند کرتا ہے کہ کوئی دیکھ نہ لے لیکن وہ ذات پاک جو مخلوق سے بے شمار گنا عظیم الشان اور عظیم القدرۃ ہے وہ وہیں ساتھ میں ہے، وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ۔

(اہل اللہ اور صراط مستقیم، سلسلہ مواعظ حسنہ نمبر 21، ص11،12)

[۷] : شیخ الاسلام مفتی محمد تقی عثمانی صاحب سورۃ البقرۃ آیت نمبر 115 کی تشریح میں لکھتے ہیں:

’’مشرق ومغرب سب اللہ کی مخلوق اور اس کی تابع فرمان ہیں، اللہ تعالیٰ کسی ایک جہت میں محدود نہیں، وہ ہر جگہ موجود ہے چنانچہ وہ جس سمت کی طرف رخ کرنے کا حکم دے دے بندوں کا کام یہ ہے کہ اسی حکم کی تعمیل کریں۔‘‘

(آسان ترجمہ: ج1 ص90)

## اسماء باری تعالیٰ:

اسماء باری دو قسم پر ہیں۔ [۱]: ذاتی [۲]: صفاتی

## چند فوائد:

**فائدہ نمبر 1:** اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں کو ''اسماءِ حسنیٰ'' کہتے ہیں۔

**فائدہ نمبر 2:** قرآن و حدیث میں وارد تمام اسماءِ الٰہیہ کا اللہ تعالیٰ کی ذات کے لئے استعمال کرنا جائز ہے اور جو اسماء قرآن و حدیث میں وارد نہیں امام ابو الحسن اشعریؒ کے نزدیک ان کا استعمال ذاتِ باری کے لئے ناجائز ہے' جبکہ امام فخر الدین رازیؒ اور امام غزالیؒ کے نزدیک ذاتِ باری کے لئے ان کا استعمال بطورِ اسم کے ناجائز اور بطورِ وصف کے جائز ہے مثلاً ''یَا قَدِیْمُ'' نہیں کہہ سکتے البتہ ''اَللّٰهُ قَدِیْمٌ'' کہہ سکتے ہیں۔

**فائدہ نمبر 3:** ہر زبان میں ذاتِ باری کے لئے ذاتی نام مقرر ہے۔ ان کا استعمال اسی زبان میں ذات باری کے لئے جائز ہے۔ جیسے اردو اور فارسی میں ''خدا'' اور انگریزی میں ''God'' (بڑی G کے ساتھ) البتہ کفار میں ذات باری کے لئے استعمال ہونے والے اسماء کے بارے میں جب تک یہ تحقیق نہ ہو کہ یہ ذاتی ہیں یا صفاتی یا صفات میں سے کس صفت کی ترجمانی کرتے ہیں' اس وقت تک اس کے استعمال سے احتراز کرنا چاہیے۔ جیسے فارسی میں ''اہرمن'' اور ''یزدان''۔ ''اہرمن'' کا معنیٰ ''خیر کا خدا'' اور ''یزدان'' کا معنیٰ ''شر کا خدا''

**فائدہ نمبر 4:** حدیث ابوہریرہؓ: ''اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالٰی تِسْعَةً وَتِسْعِیْنَ اسْمًا، مِائَةً اِلَّا وَاحِدَةً، مَنْ اَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ (جامع الترمذی ج 2 ص 190 کتاب الدعوات) میں وارد تمام اسماءِ حسنیٰ کا حصر نہیں بلکہ ننانوے ناموں کا تذکرہ بطورِ فضیلت کے ہے' یعنی جو بندہ اللہ تعالیٰ کے ان ننانوے اسماء کو یاد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو اپنے فضل سے جنت عطا فرمائیں گے۔

**فائدہ نمبر 5:** ننانوے اسماءِ حسنیٰ:

''هو الله الذی لا اله الا هو الرَّحمٰن الرَّحیم المَلِكُ القُدُّوس السَّلام المؤمن المُهَیْمِن العزیز الجبَّار المتَكَبِّر الخالق البارئ المصوِّر الغفَّار القهَّار الوهَّاب الرزَّاق الفتَّاح العلیم القابض الباسط الخافض الرافع المُعِزُّ المُذِلُّ السمیع البصیر الحَكَم العَدْل اللطیف الخبیر الحلیم العظیم الغفور الشكور العَلِیُّ الكبیر الحفیظ المُقِیْت الحسیب الجلیل الكریم الرقیب المُجیب الواسع الحكیم الوَدُود المجید الباعث الشهید الحَقُّ الوكیل القَوِیُّ المتین الوَلِیُّ الحمید المُحصِی المُبْدِئُ المُعِید المُمِیْت الحَیُّ القَیُّوم الواجد الماجد الواحد الاَحد الصَّمَد القادر المُقْتَدِر المُقَدِّم المُؤَخِّر الاول الآخِر الظاهر الباطن الوالی المُتَعَالی البَرُّ التوَّاب المُنْتَقِم العَفُوُّ الرَّؤُف مالكُ الملك ذو الجلال والاكرام المُقْسِط الجامع الغَنِیُّ المُغْنِی المانع الضارُّ النافع النور الهادی البدیع الباقی الوارث الرشید الصبور۔''

**فائدہ نمبر 6:** بواسطہ اسماءِ حسنیٰ دعائے مستجاب کا مجرّب طریقہ:

گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ حشر کا آخری رکوع ﴿یَآ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ الآیة﴾ پڑھیں اور جب ﴿مُتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ﴾ پڑھ چکیں تو اپنی مشکل کا نام لے کر یوں دعا مانگیں ''یا اللہ! میری یہ مشکل میرے لئے پہاڑ ہے۔ اپنی قدرت، طاقت اور اس تلاوت کی برکت سے اس پہاڑ کو ریزہ ریزہ فرما دے'' اور جب ﴿لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی﴾ پڑھ چکے تو ننانوے اسماءِ حسنیٰ کو پڑھے، دل میں اپنی مراد کا تصور کرے اور رکوع کے اختتام پر گیارہ بار درود شریف پڑھے، پھر اپنی مراد مانگے۔

**فائدہ نمبر 7:** اسماءِ حسنیٰ کو ''یا'' حرفِ ندا اور بغیر حرفِ ندا کے' دونوں طرح پڑھنا بلا کراہت درست اور جائز ہے۔

**فائدہ 8:** اسمائے حسنی میں سے کون سے اسماء بندوں کے لیے استعمال کے جاسکتے ہیں۔

اس بارے میں شیخ الاسلام حضرت اقدس مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم کی تحقیق نہایت ہی قابل قدر ہے اور ہماری نظر میں اہل علم حضرات کے لیے کافی وافی ہے فتاویٰ عثمانی سے من وعن نقل کی جاتی ہے۔

''سوال: آج کل عموماً باری تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کے ساتھ ''عبد'' کے اضافے کے ساتھ نام رکھے جاتے ہیں، مگر عموماً غفلت کی وجہ سے مسمّٰی کو بدون ''عبد'' کے پکارا جاتا ہے، حالانکہ بعض اسماء باری تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں، مثلاً عبد الرزاق وغیرہ، اندریں احوال اپنی جستجو کے مطابق فیض الباری ج:۴ص:۴۲۳ سے اسمائے حسنی درج کر رہا ہوں، تحقیق فرمائیں کہ کون سے اسماء باری تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں، کہ ان کو بدون ''عبد'' کے مخلوق کے لیے استعمال کرنا گنا کبیرہ ہے، اگر ان کے علاوہ اور کوئی اسماء ہوں تو وہ بھی درج فرمائیں مع تحقیق کے نیز اسماء کے شروع یا آخر میں ''محمد'' یا ''احمد'' یا ''اللہ'' کا اضافہ کیسا ہے؟ مثلاً محمد متکبر، خالق احمد، محمد اللہ، احمد رزاق۔

الله ، الرحمن ،الرحيم، الملك، القدوس، السلام، المؤمن المهيمن ،العزيز، الجبار ،المتكبر، الخالق، البارئ، المصور، الغفار، القهار ،التواب، الوهاب ،الخلّاق،الرزاق، الفتاح ،الحليم ،العليم ،العظيم ،الواسع، الحكيم ،الحی، القيوم، السميع ،البصير، اللطيف،الخبير ،العلی ،الكبير ،المحيط ،القدير ،المولیٰ،النصير ،الكريم ،الرقيب،القريب،المجيب،الحفيظ ،المقيت،الودود،المجيد،الوارث،الشهيد،الولی،الحميد،الحق،المبين،الغنی، المالك،القوی، المتين،الشديد، القادر، المقتدر ،القاهر ،الكافی،الشاكر، المستعان،الفاطر، البديع،الفاخر ،الاول، الآخر، الظاهر، الباطن،الكفيل، الغالب، الحكم، العالم،الرفيع،الحافظ، المنتقم، القائم، المحيی، الجامع، المليك، المتعالی ،النور ، الهادی، الغفور ،الشكور ،العفو، الرؤوف، الا كرام ، الاعلیٰ، البر، الخفی، الرب الاله، الاحد، الصمد، الذی لم يلد، ولم يولد، ولم يكن له كفوا احد۔

جواب: کسی کتاب میں یہ تفصیل تو نظر سے نہیں گزری کہ کون کون سے اسمائے حسنیٰ صرف اللہ تعالیٰ ہی کے لیے مخصوص ہیں، اور کون سے اسماء کا اطلاق دوسروں پر ہو سکتا ہے، لیکن مندرجہ ذیل عبارتوں سے اس کا ایک اصول معلوم ہوتا ہے:۔

تفسیر روح المعانی میں علامہ آلوسی لکھتے ہیں: '' وَذَكَرَ غَيْرُوَاحِدٍ مِنَ الْعُلَمَآءِ اَنَّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءَ...تَنْقَسِمُ قِسْمَةٌ اُخْرٰی اِلٰی مَا لَايَجُوْزُاِطْلَاقُهٗ عَلٰی غَيْرِهٖ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰی كَاللّٰهِ وَالرَّحْمٰنِ وَمَا يَجُوْزُ كَالرَّحِيْمِ وَالْكَرِيْمِ '' (روح المعانی ج:9ص123 طبع مکتبہ رشیدیہ لاہور)

اور رد مختار میں ہے:

''وَجَازَ التَّسْمِيَّةُ بِعَلِيٍّ وَرَشِيْدٍ مِنَ الْاَسْمَآءِ الْمُشْتَرَكَةِ وَيُرَادُ فِیْ حَقِّنَا غَيْرُ مَا يُرَادُ فِیْ حَقِّ اللّٰهِ تَعَالٰی۔ وَفِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ: اَلَّذِیْ فِی التَّاتَرْخَانِيَّةِ عَنِ السِّرَاجِيَّةِ التَّسْمِيَّةُ بِاسْمٍ يُوْجَدُ فِیْ كِتَابِ اللّٰهِ تَعَالٰی كَالْعَلِيِّ وَالْكَبِيْرِ وَالرَّشِيْدِ وَالْبَدِيْعِ جَائِزَةٌ الخ''

(شامی ج:5ص:268)

وَفِی الْفَتَاوٰی الْهِنْدِيَّةِ: اَلتَّسْمِيَّةُ بِاسْمٍ لَمْ يَذْكُرْهُ اللّٰهُ تَعَالٰی فِیْ عِبَادِهٖ وَلَا ذَكَرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَااسْتَعْمَلَهُ الْمُسْلِمُوْنَ تَكَلَّمُوْا فِيْهِ، وَالْاَوْلٰی اَنْ يَفْعَلَ كَذَا فِی الْمُحِيْطِ۔ (فتاویٰ عالمگیریہ ص:362 حظر واباحت باب22)

اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب تحریر فرماتے ہیں:

اسماء حسنیٰ میں بعض نام ایسے بھی ہیں جن کو قرآن و حدیث میں دوسرے لوگوں کے لیے بھی استعمال کیا گیا ہے اور بعض وہ ہیں جن کو سوائے اللہ

تعالیٰ کے کسی اور کے لیے استعمال کرنا قرآن وحدیث سے ثابت نہیں۔ تو جن ناموں کا استعمال غیر اللہ کے لیے قرآن وحدیث سے ثابت ہے وہ نام تو اوروں کے لیے بھی استعمال ہو سکتے ہیں جیسے رحیم، رشید، علی، کریم، عزیز وغیرہ۔ اور اسمائے حسنیٰ میں سے وہ نام جن کا غیر اللہ کے لیے استعمال کرنا قرآن وحدیث سے ثابت نہیں وہ صرف اللہ تعالیٰ کے لیے مخصوص ہیں، ان کو غیر اللہ کے لیے استعمال کرنا الحادِ مذکور میں داخل اور ناجائز وحرام ہے۔ (معارف القرآن ج:۴ ص:۱۳۲ سورہ اعراف:۱۸۰)

ان عبارتوں سے اس بارے میں یہ اصول مستنبط ہوتے ہیں۔

نمبر 1: وہ اسمائے حسنیٰ جو باری تعالیٰ کے اسم ذات ہوں یا صرف باری تعالیٰ کی صفات مخصوصہ کے معنی ہی میں استعمال ہوتے ہوں، ان کا استعمال غیر اللہ کے لیے کسی حال جائز نہیں، مثلاً: اللہ، الرحمٰن، القدوس، الجبار، المتکبر، الخالق، الباریٔ، المصور، الرزاق، الغفار، القہار، التواب، الوہاب، الخلاق، الفتاح، القیوم، الرب، المحیط، الملیک، الغفور، الاحد، الصمد، الحق، القادر، المحیی۔

نمبر 2: وہ اسمائے جو باری تعالیٰ کی صفات خاصہ کے علاوہ دوسرے معنی میں بھی استعمال ہوتے ہیں اور دوسرے معنی کے لحاظ سے ان کا اطلاق غیر اللہ پر کیا جا سکتا ہو، ان میں تفصیل یہ ہے

کہ اگر قرآن وحدیث، تعاملِ امت یا عرفِ عام میں ان اسماء سے غیر اللہ کا نام رکھنا ثابت ہو تو ایسا نام رکھنے میں مضائقہ نہیں، مثلاً: عزیز، علی، کریم، رحیم، عظیم، رشید، کبیر، بدیع، کفیل، ہادی، واسع، حکیم وغیرہ اور جن اسماءِ حسنیٰ سے نام رکھنا نہ قرآن وحدیث سے ثابت ہو اور نہ مسلمانوں میں معمول رہا ہو، غیر اللہ کو ایسے نام دینے سے پرہیز لازم ہے۔

نمبر 3: مذکورہ دو اصولوں سے اصول خود بخود نکل آیا کہ جن اسمائے حسنیٰ کے بارے میں یہ تحقیق نہ ہو کہ قرآن وحدیث، تعاملِ امت یا عرف میں وہ غیر اللہ کے لیے استعمال ہوئے ہیں یا نہیں؟ ایسے نام رکھنے سے بھی پرہیز لازم ہے، کیونکہ اسمائے حسنیٰ میں اصل یہ ہے کہ ان سے غیر اللہ کا نام رکھنا جائز نہ ہو، جواز کے لیے دلیل کی ضرورت ہے۔

ان اصولوں پر تمام اسمائے حسنیٰ کے بارے میں عمل کیا جائے، تاہم یہ جواب چونکہ قواعد سے لکھا ہے اور ہر ہر نام کے بارے میں اسلاف کی کوئی تصریح احقر کو نہیں ملی، اس لیے اگر اس میں دوسرے اہل علم سے بھی استصواب کر لیا جائے تو بہتر ہے۔ واللہ سبحانہ اعلم

(فتاویٰ عثمانیہ ص52،53)

**فائدہ نمبر 9:** مسئلہ صفات کو دلائل کے ساتھ سمجھنے کے لئے مندرجہ ذیل کتب کا مطالعہ نہایت مفید ہے۔

1: کتاب الاسماء والصفات۔ امام بیہقیؒ
2: دفع شبہ التشبیہ۔ امام ابن جوزیؒ
3: ایضاح الدلیل۔ بدر الدین ابن الجماعۃؒ
4: المسامرہ مع المسایرہ۔ ابن الہمامؒ
5: اشارات المرام۔ امام بیاضیؒ
6: شرح المقاصد۔ علامہ تفتازانیؒ
7: شرح مواقف۔ میر سید شریف جرجانیؒ
8: اتحاف الکائنات۔ شیخ محمود سبکیؒ
9: مقالات الکوثری۔ شیخ زاہد الکوثریؒ
10: اساس التقدیس۔ امام فخر الدین الرازیؒ
11: تمہید الفرش فی تحدید العرش۔ مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ